


# شعبۂ فاصلاتی دینی تعلیم

# Distance Learning Religious Education



2

# Great Time of your Life...!



اے جوانو!

اپنی عزّت وآبرُو کو ادب سے اور دین کو علم کے ذریعے محفوظ کرلو

**کمسنی** میں **علم** حاصِل کرو۔ تاکہ **بڑے** ہوکر **سرداری** کرو

(حضرت علیؑ)

جو شخص صبح وشام **علم** کی طلب میں مصرُوف رہتا ہے

درحقیقت وُہ رحمتِ الٰہی میں غوطہ زن رہتا ہے۔

(رسول اللہؐ)

بسم اللہ الرحمن الرحیم

رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا

**جس نے اپنی زندگی کو نیک علم کی طلب**
**میں صرف نہیں کیا اسکی زندگی ضائع ہوگئی**

دینی کتب کے مطالعہ کے ساتھ ساتھ اگر نوجوان/ بچے روزانہ ۱۰ سوالات کے جوابات یاد کریں تو ایک ماہ میں ۳۰۰ اور ایک سال میں تقریباً ۳۶۰۰ سوالات کے جوابات انہیں یاد ہو جائیں گے۔ سوالات کچھ اس انداز سے ترتیب دیئے گئے ہیں جو تقریباً ہر پہلوئے زندگی کا احاطہ کئے ہوئے ہوں مثلاً:

☆ فقہی مسائل ☆ عقائد ☆ عملی اخلاقیات
☆ معلوماتِ عامّہ ☆ قرآن مجید ☆ تاریخِ اسلام
☆ منتخب آیات و احادیث کی تشریح ☆ احادیثِ معصومینؑ
☆ رسولِ خداؐ و آئمہؑ کے متعلق معلومات اور انکی سیرت
☆ رسولِ خداؐ و آئمہؑ کے اصحاب کے متعلق معلومات
☆ علمائے اعلام کے متعلق معلومات
☆ بہت سے اعمال کے فضائل



☆ آدابِ اسلامی سے متعلق معلومات
☆ مقدّس مقامات کے متعلق معلومات
☆ کتب بینی کے شوق کو بیدار کرنے کیلئے کسی کتاب کے متعلق کوئی معلوماتی بات
☆ CreativeWriting

تاکہ تخلیقی صلاحیتیں بیدار ہوں اور نوجوانوں/ بچوں کی سوچ اور تحریر میں بہتری آئے۔ ایسے سوال دیئے گئے ہیں جنہیں وہ خود یا بزرگوں کی مدد سے سوچ کر لکھیں۔

اس کتابچہ میں جن سوالات کے جوابات نہیں لکھے گئے ہیں نوجوان/ بچے، انہیں بھی اپنے بزرگوں کی مدد سے حل کر سکتے ہیں۔ اوسطاً روزانہ فقط (۱۰) سوالات کے جوابات یاد کرنے ہونگے ۔

امید ہے کہ اس سلسلے میں مومنین نوجوانوں اور بچوں کی مدد کر کے مدرسہ کے مشن کو آگے بڑھانے میں تعاوّن کریں گے اور امامِ زمانہؑ کے ایسے مددگار مہیا کرنے میں ممدود معاوّن ہوں گے کہ جو علم و معرفت سے آراستہ ہوں۔

والسّلام

انتظامیہ : مدرسۃ القائمؑ

# وضو کے مسائل

۱۔ قرآن کے جزدان کو چھونے کے لیے بھی وضو کرنا ضروری ہے۔ [ ✗ ]

۲۔ نمازظہر کا وقت آنے سے پہلے بھی نماز ظہر کے لیے وضو کیا جاسکتا ہے۔ [ ✓ ]

۳۔ سر اور پاؤں کے مسح میں سر اور پاؤں کو حرکت نہیں دینی چاہیئے۔ [ ✓ ]

۴۔ مطالعہ سے پہلے اور سونے سے پہلے بھی وضو کی خاص تاکید کی گئی ہے۔ [ ✓ ]

۵۔ اگر سر کے مسح میں شک ہو کہ صحیح انجام نہیں دیا تو سر کا مسح دوبارہ کیا جاسکتا ہے۔ [ ✓ ]

۶۔ بایاں ہاتھ دھوتے وقت کی مستحب دعا میں آگ کی بنی ہوئی ہتھکڑیوں سے بچنے کی دعا کی گئی ہے۔ [ ✓ ]

۷۔ حالتِ وضو میں انتقال کرنے والا شخص شہید کا ثواب پاتا ہے۔ [ ✓ ]

۸۔ ایک دفعہ صحیح وضو کرنے کے بعد دوبارہ وضو کرنے کا کوئی اضافی ثواب نہیں ہے۔ [ ✗ ]

۹۔ بلی اگر کسی برتن میں منہ ڈال دے تو اس پانی سے وضو باطل ہے۔ [ ✗ ]

۱۰۔ وضو کے پانی میں اگر ہلکی سی بدبو محسوس ہو تو اس پانی سے وضو نہیں کیا جاسکتا۔ [ ✗ ]



# نماز کے مسائل

۱۔ بلی کا بال اگر کپڑے پر لگا ہو تو آیت اللہ سیستانیؒ کے فتویٰ میں نماز صحیح ہے۔ [ ✓ ]

۲۔ باریک دوپٹے میں اگر عورت نماز پڑھے تو اسکی نماز باطل ہے۔ [ ✓ ]

۳۔ اگر تشہد بھول جائیں تو نماز باطل ہو جاتی ہے۔ [ ✗ ]

۴۔ چاندنی راتوں کی نمازِ فجر کو امام خمینیؒ کے فتویٰ میں ۱۵ سے ۲۰ منٹ کی تاخیر سے پڑھنا ضروری ہے۔ [ ✓ ]

۵۔ نماز شب چلتے پھرتے یا سواری پر بھی پڑھی جاسکتی ہے۔ [ ✓ ]

۶۔ مستحب نماز کو اگر سواری پر پڑھا جائے تو پھر قبلہ رُخ ہونا ضروری نہیں ہے۔ [ ✓ ]

۷۔ اگر پوری ۱۱ رکعت نمازِ شب نہ پڑھ سکیں تو آخری (۳) رکعت یا (۱) رکعت بھی پڑھی جاسکتی ہے۔ [ ✓ ]

۸۔ عالمہ عورت اگر پیش امام ہو تو مرد اسکے پیچھے نماز پڑھ سکتا ہے۔ [ ✗ ]

۹۔ اگر مرد آگے اور عورت پیچھے ہو تو پھر دونوں کے درمیان کسی فاصلے کی شرط نہیں ہے البتہ آقائے خوئیؒ کے نزدیک کم از کم ایک بالشت کا فاصلہ ضروری ہے۔ [ ✓ ]

۱۰۔ عید کی نماز عورتوں کے لئے بھی پڑھنا مستحب ہے۔ [ ✓ ]

# روزوں کے مسائل

۱۔ سحری کھانے یا نہ کھانے سے روزے پر کوئی فرق نہیں پڑتا۔ [✓]

۲۔ روزے کی حالت میں ٹوتھ پیسٹ کرنے سے روزہ باطل ہو جاتا ہے۔ [✗]

۳۔ روزہ دار کے لیے عطر یا پرفیوم کا استعمال مکروہ ہے۔ [✗]

۴۔ کسی مومن کی دعوت پر مستحب روزہ افطار کیا جا سکتا ہے۔ [✓]

۵۔ آیت اللہ سیستانی ؒ کے فتویٰ میں روزے میں طاقت کا انجکشن لگوانے سے روزہ باطل نہیں ہوتا ہے۔ [✓]

۶۔ روزہ میں سگریٹ پینے سے روزہ باطل ہو جاتا ہے۔ [✓]

۷۔ رمضان کے روزے میں جان بوجھ کر تھوک نگلنے سے روزہ باطل ہو جاتا ہے۔ [✗]

۸۔ آنکھ میں دوا ڈالنے سے اگر منہ میں دوا کا ذائقہ محسوس ہو تو روزہ باطل ہو جاتا ہے۔ [✗]

۹۔ حالتِ روزہ میں اگر نامحرم نہ دیکھ رہے ہوں تو لپ اسٹک لگانے سے روزے پر کوئی فرق نہیں پڑتا۔ [✓]

۱۰۔ حالتِ روزہ میں عورت کا بے پردہ گھومنا اگرچہ حرام ہے البتہ اس سے روزہ باطل نہیں ہوتا۔ [✓]



# حج کے مسائل

۱۔ حالتِ احرام میں آئینہ دیکھنا حرام ہے۔ [✓]

۲۔ حالتِ احرام میں آئینہ دیکھنے سے کفّارہ واجب ہو جاتا ہے۔ [✗]

۳۔ حالتِ احرام میں خوشبو والا پان کھایا جا سکتا ہے۔ [✗]

۴۔ حالتِ احرام میں خوشبودار پھل کھائے جا سکتے ہیں۔ [✓]

۵۔ حالتِ احرام میں عورتیں خوشبو کا استعمال کر سکتی ہیں۔ [✗]

۶۔ بہت بوڑھے اور بیمار کی زندگی کو خطرہ ہو تو ان کا حج کے لیے جانا حرام ہے۔ [✓]

۷۔ خواتین اپنے مہر کے پیسوں سے حج کر سکتی ہیں۔ [✓]

۸۔ حالتِ احرام میں شوگر کے مریض کے لیے انسولین کا انجکشن لگوانا جائز ہے۔ [✓]

۹۔ واجب حج ادا کرنے کے لیے بیوی کے لئے شوہر کی اجازت ضروری ہے۔ [✗]

۱۰۔ حالتِ احرام میں مردوں کے لئے ایسے جوتے پہننا جس میں پورا پاؤں چھُپ جائے حرام ہے۔ [✓]

۱۱۔ کعبہ کے طواف سے مراد ہمیشہ سات (۷) چکر ہوتے ہیں، نہ کم نہ زیادہ۔ [✓]

# خمس کے مسائل

۱۔ میراث میں ملنے والے پیسوں پر خمس واجب نہیں ہوتا۔ [✓]

۲۔ عورت کو ملنے والے مہر پر خمس واجب نہیں ہوتا۔ [✓]

۳۔ آیت اللہ سیستانیؒ کے فتویٰ میں اس تحفے پر خمس واجب ہے جو سال بھر استعمال نہ کیا گیا ہو۔ [✓]

۴۔ اگر بہت ضرورت کی وجہ سے قرض لیا ہو اور سال گذرنے کے بعد وہ موجود ہو تو اس پر بھی خمس نکالنا ضروری ہے۔ [✗]

۵۔ اگر یقین ہو کہ فلاں شخص خمس نہیں دیتا تو اس کے گھر میں کھانا کھانا صحیح نہیں ہے۔ [✗]

۶۔ اگر یقین ہو کہ فلاں شخص خمس نہیں دیتا تو اس کا مال یا سامان استعمال کرنا حرام ہے۔ [✗]

۷۔ اگر قسطوں پر کوئی چیز لی ہو تو جب تک قسطیں ادا کر رہے ہیں خمس دینا واجب نہیں ہوتا۔ [✓]

۸۔ ایسے رشتہ داروں سے تعلقات رکھنے میں کوئی حرج نہیں جو خمس نہیں دیتے البتہ انہیں امر بالمعروف کرنا ضروری ہے۔ [✓]

۹۔ ذاتی ضرورت کے لئے اگر حیثیت کے مطابق موبائل فون خریدا ہو تو اس پر خمس واجب نہیں ہوتا۔ [✓]

۱۰۔ لڑکی کو جو جہیز دیا جاتا ہے اس پر چند شرائط کے پورے ہونے پر خمس واجب نہیں ہے۔ [✓]



# متفرق معلومات

۱۔ ڈش انٹینا یا کیبل کے ذریعے اگر حرام پروگرام دیکھے جا رہے ہیں تو دیکھنے والوں کے ساتھ گھر کا سربراہ بھی گناہگار ہو سکتا ہے۔ [✓]

۲۔ اگر والدین داڑھی مونڈنے پر مجبور کریں تو انکا حکم ماننا واجب ہے۔ [✗]

۳۔ آیت اللہ سیستانیؒ فرنچ کٹ داڑھی رکھنے کو احتیاط واجب لگا کر منع کرتے ہیں۔ [✓]

۴۔ اگر کوئی کسی کمپنی میں جاب کرتا ہو اور وہاں اسے داڑھی مونڈنے کو کہا جائے تو اسے داڑھی مونڈ لینی چاہیئے۔ [✗]

۵۔ شدید برف باری کی وجہ سے بھی نمازِ آیات واجب ہو جاتی ہے۔ [✗]

۶۔ رسولؐ اللہ کی رضاعی والدہ حلیمہ سعدیہ کی قبر جنت البقیع میں ہے۔ [✓]

۷۔ مسجد الحرام میں سب سے اہم عبادت طواف ہے۔ [✓]

۸۔ مسجد نبوی میں سب سے اہم عبادت نمازیں پڑھنا ہے۔ [✓]

۹۔ انار کا ذکر قرآن میں بھی آیا ہے۔ [✓]

۱۰۔ پیغمبرؐ اسلام کو کوئی بھی پھل انار سے زیادہ پسند نہیں تھا۔ [✓]

۱۱۔ دجّال امامِ زمانہؑ کے ظہور کے اٹھارہ (۱۸) دن بعد ظاہر ہوگا۔ [✓]

۱۲۔ دجّال پیغمبرؐ اسلام کے زمانے میں ہی پیدا ہو چکا ہے۔ [✓]

۱۳۔ اصحابِ کہف امام زمانہؑ کی مدد کے لئے دوبارہ اُٹھائے جائیں گے۔ [✓]

۱۴۔ امامِ زمانہؑ جمعہ کے دن ظہور کریں گے۔ [✓]

۱۵۔ امامِ زمانہؑ کی مدد کرنے والوں میں اکثریت عرب لوگوں کی ہوگی۔ [✗]

۱۶۔ مردوں کے لئے حالتِ احرام میں آقائے سیستانیؒ اور آقائے خوئیؒ کے نزدیک احتیاطِ واجب کی بناء پر موبائل فون کا کان پر رکھنا حرام ہے البتہ آقائے خامنہ ایؒ نے اجازت دی ہے۔ [✓]

۱۷۔ حضرت عیسیٰؑ کی عمرِ مبارک اس وقت تقریباً دو ہزار سال ہے۔ [✓]

۱۸۔ حضرت خضرؑ کی عمرِ مبارک اس وقت تقریباً چھ ہزار سال ہے [✓]

۱۹۔ یہ صحیح ہے کہ کسی بے لباس کو لباس پہنانا قبر کے کیڑوں سے بچنے کا سبب ہے۔ [✓]

۲۰۔ علامہ محمد باقر مجلسیؒ کے والد کا نام ''تقی مجلسیؒ'' تھا۔ [✓]

۲۱۔ جنگ اُحد ۳ ہجری میں ہوئی تھی اور انگریزی لحاظ سے ۲۳ مارچ کا دن تھا۔ [✓]

۲۲۔ شہدائے اُحد کا قبرستان مکّہ میں ہے۔ [✗]

۲۳۔ رمضان اللہ کے ناموں میں سے ایک نام ہے۔ [✓]

۲۴۔ قرآن میں قیامت سے متعلق ہزار (۱۰۰۰) سے زائد آیات ہیں۔ [✗]

۲۵۔ روزہ دار کو افطار کرانا خود مستحب روزہ رکھنے سے (۷۰) یا (۹۰) گُنا افضل ہے۔ [✓]



۲۶۔ عورتوں کے لیے غسلِ جمعہ کرنا مستحب نہیں ہے۔ [✗]

۲۷۔ اگر پانی نہ ملنے کا خوف ہو تو غسلِ جمعہ جمعرات کو بھی کیا جا سکتا ہے۔ [✓]

۲۸۔ غسلِ جمعہ، ایک جمعہ سے دوسرے جمعہ کے درمیان گناہوں کا کفّارہ ہوتا ہے۔ [✓]

۲۹۔ غسلِ جمعہ کے بعد آیت اللہ سیستانیؒ کے فتویٰ میں نماز کے لیے علیحدہ وضو کی ضرورت نہیں ہے۔ [✓]

۳۰۔ یہ روایت غسلِ جمعہ کے بارے میں ہے کہ ''اس کو ترک کرنے والا سوائے فاسق کے کوئی نہیں ہوتا''۔ [✓]

## صحیح جواب منتخب کریں

۱۔ ام المساکین رسول اللہؐ کی کس زوجہ کو کہا جاتا ہے ؟

✓(۱) **حضرت زینب بنت خزیمہؓ** (۲) حضرت حفصہ

(۳) حضرت خدیجہؑ (۴) حضرت ماریہ قبطیہؒ

۲۔ طاہرہ رسول اللہؐ کی ازواج میں کس زوجہ کا مشہور لقب ہے ؟

(۱) حضرت ام سلمیٰؑ (۲) حضرت زینبؑ

(۳) حضرت عائشہ ✓(۴) **حضرت خدیجہؑ**

۳۔ بسم اللہ کو شامل کر کے سورۂ فاتحہ کتنی آیات پر مشتمل ہے ؟

✓(۱) **سات** (۲) چھ (۳) پانچ (۴) آٹھ

۴۔ آیت الکرسی قرآن کے کون سے سورہ میں ہے ؟

**(۱) سورۂ بقرہ** (۲) سورۂ مائدہ

(۳) سورۂ احزاب (۴) سورۂ واقعہ

۵۔ قرآن کے کون سے سورہ میں مسلمانوں کے لیے روزے کا حکم آیا ہے ؟

**(۱) سورۂ بقرہ** (۲) سورۂ احزاب

(۳) سورۂ انبیاء (۴) سورۂ عنکبوت

۶۔ قرآن کے کون سے سورہ میں قرآن کی سب سے بڑی آیت موجود ہے ؟

**(۱) سورۂ بقرہ** (۲) سورۂ آلِ عمران

(۳) سورۂ نساء (۴) سورۂ جمعہ

۷۔ سورۂ توبہ کا دوسرا مشہور نام کونسا ہے ؟

(۱) سورۂ قلم **(۲) سورۂ برائت**

(۳) سورۂ مومن (۴) سورۂ روم

۸۔ سورۂ بقرہ میں کل کتنی آیات ہیں ؟

(۱) ۳۰۰ (۲) ۲۵۶ **(۳) ۲۸۶** (۴) ۲۹۹

۹۔ مندرجہ ذیل میں سے وہ کون سا قرآنی سورہ ہے جس میں بسم اللہ کے علاوہ کل تین آیات ہیں ؟

(۱) سورۂ فلق **(۲) سورۂ کوثر**

(۳) سورۂ لھب (۴) سورۂ والناس



۱۰۔ پیغمبرؐ اسلام پر پہلی وحی کہاں نازل ہوئی ؟

(۱) غارِ ثور (۲) خانہ کعبہ (۳) جبل احد **(۴) غارِ حرا**

۱۱۔ جو اللہ کے ساتھ دوسروں کو شریک ٹھہراتے ہیں وہ کیا کہلاتے ہیں ؟

(۱) منافق **(۲) مشرک** (۳) کافر (۴) زندیق

۱۲۔ مندرجہ ذیل میں سے کونسا پانی ہے جس سے وضو کرنا صحیح ہے ؟

(۱) مضاف (۲) فقاع **(۳) مطلق** (۴) نجس

۱۳۔ مندرجہ ذیل میں سے کونسی چیز ہے جو چاہے جان بوجھ کر چھوڑیں یا بھول سے، نماز باطل ہو جاتی ہے ؟

(۱) تشہد (۲) سلام (۳) ذکر **(۴) تکبیرۃ الاحرام**

۱۴۔ اکثر مجتہدین کے فتویٰ میں باپ کی قضا نمازیں مرنے کے بعد کس رشتہ دار پر واجب ہوتی ہیں ؟

(۱) بیوی **(۲) بڑا بیٹا** (۳) بڑی بیٹی (۴) بڑا بھائی

۱۵۔ مندرجہ ذیل میں سے کونسے غسل، واجب غسل میں شمار نہیں ہوتے ؟

(۱) غسلِ مسِ میت **(۲) غسلِ جمعہ**

**(۳) غسلِ زیارت امام حسینؑ** (۴) غسلِ میت

۱۶۔ مندرجہ ذیل میں سے کونسا سورہ ہے جس میں واجب سجدہ آتا ہے ؟

**(۱) سورۂ علق** (۲) سورۂ نباء (۳) سورۂ نور (۴) سورۂ یوسفؑ

۱۷۔ وہ کونسا کلمہ تھا جو امام زمانہؑ نے اپنی پیدائش کے وقت سب سے پہلے کہا تھا ؟

(۱) اللہ اکبر (۲) الحمدللہ

(۳) استغفراللہ ربیّ **(۴)✓ اشھد ان لا الٰہ الاّ اللہ**

۱۸۔ مندرجہ ذیل میں سے کونسی چیز کے متعلق حدیث میں آیا ہے کہ اس سے افطار کرنا دل کے گناہوں کو دھو دیتا ہے ؟

**(۱)✓ پانی سے** (۲) کھجور سے (۳) انار سے (۴) کشمش سے

سوال : مندرجہ ذیل خالی جگہیں پُر کریں ۔

۱۔ ___**شہد**___ وہ شے ہے جو بھول کا مرض ختم کر دیتا ہے۔

۲۔ یہ حدیث ___**رسولِ خدا**___ سے مروی ہے کہ اگر کسی شخص کو حافظہ چاہیئے تو وہ شہد کھائے۔

۳۔ اگر خوشبو لگا کر نماز پڑھی جائے تو اس نماز کا ثواب ___**۷۰**___ گنا بڑھ جاتا ہے۔

۴۔ مطالعہ سے پہلے سورۂ ناس اور سورۂ فلق پڑھنے کا کیا فائدہ ہے ؟

جواب : **اِدھر اُدھر کے خیالات آنے بند ہو جاتے ہیں ۔**

۵۔ یہ کس معصوم کا ارشاد ہے کہ ’علم کو لکھ کر قید کرلو‘ ___**رسولِ خدا**___

۶۔ امام جعفر صادقؑ فرماتے ہیں کہ : ہر چیز میں شفا بھی ہے اور تکلیف بھی لیکن ___**چاول**___ ایسی چیز ہے جس میں شفا ہی شفا ہے، کوئی تکلیف نہیں ۔



۷۔ یہ قول امامِ زمانہؑ کے بارے میں کن امامؑ کا ہے کہ ”اگر میں ان کے زمانے کو پالوں تو پوری زندگی ان کی خدمت میں گذار دوں“ ___**امام جعفر صادقؑ**___

۸۔ امام جعفر صادقؑ فرماتے ہیں کہ : ☆اللہ کا حرم ___**مکہ**___ ہے

☆رسولؐ اللہ کا حرم ___**مدینہ**___ ہے ، ☆ حضرت علیؑ کا حرم ___**کوفہ**___ ہے

☆ ہمارا حرم ___**قم**___ ہے۔

۹۔ یہ روایت کس امام کی ہے کہ ’جو کوئی ظالم بھی قم والوں کے بارے میں بُرا قصد کرے تو اس پر جلد عذاب آجائے گا ___**امام جعفر صادقؑ**___

۱۰۔ مندرجہ ذیل میں سے کون امام زمانہؑ کا دشمن ہوگا۔

(۱) سید حسنیؒ (۲) شعیب بن صالحؒ **(۳)✓ سفیانی** (۴) نفسِ ذکیہ

۱۱۔ نفسِ ذکیہ کی شہادت کے کتنے دن بعد امام زمانہؑ کا ظہور ہوگا۔

(۱) ۱۰ دن بعد **(۲)✓ ۱۵ دن بعد** (۳) ۳۰ دن بعد (۴) ایک سال بعد

۱۲۔ نفسِ ذکیہ کی شہادت کس مقام پر ہوگی۔

**(۱)✓ مکہ** (۲) مدینہ (۳) کوفہ (۴) نجف

۱۳۔ سفیانی کی حکومت کتنے عرصے قائم رہے گی۔

(۱) ۵ سال **(۲)✓ ۹ ماہ** (۳) ایک سال (۴) ۲ ماہ

۱۴۔ سفیانی سے امامؑ کا آخری معرکہ کس جگہ ہوگا؟

**(۱)✓ رملہ میں** (۲) مصر میں (۳) عراق میں (۴) ایران میں

۱۵۔ مندرجہ ذیل میں سے کون سی شخصیت غیبت امام زمانہؑ میں انکی تنہائی میں انیس ہے ۔

(۱) حضرت عیسیٰؑ (۲) حضرت الیاسؑ

(۳)✓ **حضرت خضرؑ** (۴) حضرت موسیٰؑ

۱۶۔ دجّال کا قتل کس علاقہ میں ہوگا ؟

(۱)✓ **فلسطین** (۲) بغداد (۳) مکّہ (۴) شام

۱۷۔ امام زمانہؑ کس شخصیت کو دجّال کو قتل کرنے کا حکم دیں گے ؟

(۱) حضرت خضرؑ (۲)✓ **حضرت عیسیٰؑ**

(۳) حضرت الیاسؑ (۴) حضرت شعیبؑ

**سوال : مندرجہ ذیل صحیح بیان پر ( ✓ ) اور غلط بیان پر ( ✗ ) کا نشان لگائیں ۔**

۱۔ امام زمانہؑ کے تین سو تیرہ (۳۱۳) اصحاب میں زیادہ بلند مرتبہ رکھنے والے اصحاب کی تعداد کیا ہے ؟

(۱)✓ **۱۱۲** (۲) ۲۰۵ (۳) ۱۴ (۴) ۳۱۳

۲۔ امام زمانہؑ کی امامت میں نماز جمعہ کس شہر میں ہوا کرے گی ؟

(۱)✓ **کوفہ** (۲) مدینہ (۳) نجف (۴) سامرّہ

۳۔ دعاؤں کے سلسلہ میں کن علماء کی کتابیں سب سے زیادہ مشہور ہیں ؟

(۱)✓ **شیخ عباس قمیؒ** (۲)✓ **کفعمیؒ** (۳) شیخ مفیدؒ (۴) علامہ حلّیؒ



۴۔ مندرجہ ذیل میں سے وہ کون سے مجتہد گذرے ہیں جنہوں نے تمام مصروفیات کے باوجود اپنے کفن پر اپنے ہاتھ سے پورا قرآن تحریر کیا ؟

(۱) آیت اللہ باقر الصدرؒ (۲)✓ **آیت اللہ زنجانیؒ**

(۳) آیت اللہ محسن الحکیمؒ (۴) آیت اللہ بروجردیؒ

۵۔ مندرجہ ذیل میں سے کون سے اعمال ہیں جن کے انجام دینے والوں کا جسم قبر میں خراب نہ ہوگا ؟

(۱)✓ **مسجد میں جھاڑو دینے والے** (۲)✓ **مسجد کی بنیاد رکھنے والے**

(۳)✓ **امر بالمعروف و نہی عن المنکر کرنیوالے**

۶۔ مندرجہ ذیل میں سے رسولؐ اکرم کے کس صحابی کو رسولؐ کے رازوں کا امین کہا جاتا ہے ؟

(۱)✓ **حذیفۃ الیمانیؓ** (۲) عمار یاسرؓ

(۳) سلمان فارسیؓ (۴) ابوذر غفاریؓ

۷۔ امام حسینؑ نے یہ قول کس کے بارے میں فرمایا ہے کہ وہ اتنے عقلمند تھے کہ ہر رات کو ایک قرآن ختم کیا کرتے تھے ؟

(۱)✓ **حضرت حبیب ابن مظاہرؓ** (۲) حضرت جونؓ

(۳) حضرت حُرؓ (۴) حضرت مسلم بن عوسجہؓ

۸۔ مندرجہ ذیل میں سے کون سے مجتہد تھے جو امام زمانہؑ کی غیبت کبریٰ کے آغاز میں پیدا ہوئے ؟

**(۱) محمد ابن یعقوب کلینیؒ** (۲) شیخ صدوقؒ

(۳) شیخ مفیدؒ (۴) شیخ طوسیؒ

۹۔ مندرجہ ذیل میں سے کن عالم کا فتویٰ تھا کہ غسلِ جمعہ واجب ہے ؟

**(۱) شیخ صدوقؒ** (۲) آیت اللہ بروجردیؒ

(۳) شیخ مفیدؒ (۴) آیت اللہ اصفہانیؒ

۱۰۔ تفسیر مجمع البیان کس عالم کی لکھی ہوئی تفسیر ہے ؟

**(۱) علامہ طبرسیؒ** (۲) علامہ مجلسیؒ (۳) علامہ حلّیؒ

۱۱۔ علم اخلاق کی مشہور کتاب ''معراج السعادات'' کس عالم کی لکھی ہوئی ہے ؟

(۱) شیخ طوسیؒ (۲) سید باقر دامادؒ **(۳) ملا احمد نراقیؒ**

۱۲۔ پیغمبرِ اسلامؐ نے یہ جملہ کس پہاڑ کے لئے ارشاد فرمایا ''وہ ہم سے محبت کرتا ہے ہم اُس سے محبت کرتے ہیں''۔ **کوہِ اُحد**

۱۳۔ رسول اللہؐ کے دندانِ مبارک **اُحد** کی جنگ میں شہید ہوئے تھے۔

۱۴۔ شہزادی فاطمہ زہراؑ مندرجہ ذیل میں سے کس صحابی رسولؐ کی قبر پر ہر ہفتہ زیارت کے لئے آتیں تھیں ؟

**(۱) حضرت حمزہؓ** (۲) حضرت ابوذر غفاریؓ



۱۵۔ شہزادی فاطمہ زہراؑ نے اخلاص حاصل کرنے کے لئے کس عبادت کی انجام دہی کی تاکید کی ہے ؟

جواب : **روزہ**

۱۶۔ امام حسین علیہ السلام نے پہلی رمضان کو خوشبو لگانے کا کیا فائدہ بیان کیا ہے ؟

جواب : **وہ کبھی عقل سے محروم نہ ہوگا۔**

۱۷۔ رسول اللہؐ نے اسلام اور دیگر ادیان میں روزے کا کیا فرق بیان کیا ہے ؟

جواب : **سحری کھانا**

۱۸۔ قرآن میں سب سے زیادہ کن اوقات میں استغفار کی تاکید آئی ہے ؟

**(۱) سحر کے وقت** (۲) زوال کے وقت (۳) غروب کے وقت

۱۹۔ چوتھے امامؑ نے کس عبادت کو اولیائے خدا کی عبادت قرار دیا ہے ؟

(۱) نماز **(۲) روزہ** (۳) حج (۴) عمرہ

۲۰۔ رسول اللہؐ نے ایک روزہ خلوص سے رکھنے کا کتنا ثواب بیان فرمایا ہے ؟

**جواب : مسلسل ایک سال تک روزہ رکھنے کے برابر۔**

۲۱۔ وہ کون سے امامؑ ہیں کہ جن کی سوائے نماز، دعا اور امر و نہی کے پورے ماہِ رمضان خاموشی مشہور ہے ؟

**جواب : حضرت امام زین العابدین علیہ السلام ۔**

۲۲۔ حضرت امام موسیٰ کاظمؑ نے ''افطار کا پہلا لقمہ لیتے وقت'' دعا کرنے کا کیا فائدہ بیان کیا ہے ؟

**جواب : وہ دعا ضرور قبول ہو جائے گی۔**

۲۳۔ والدین کے پاؤں چومنا کیا ثواب رکھتا ہے ؟

**جواب : آقائے سیستانی ؒ فرماتے ہیں کہ ''والدین کے پاؤں چومنا اگر انکی عزت واحترام کے پیشِ نظر ہو تو یہ ان کے ساتھ احسان میں شمار ہوگا ۔**

۲۴۔ امام زین العابدینؑ نے 'روزہ دار کو افطار کرانے کا کیا ثواب بیان فرمایا ہے ؟

**جواب : روزہ دار ہی کا ثواب ملتا ہے ۔**

۲۵۔ آیت اللہ سیستانی ؒ اور آیت اللہ خامنہ ای ؒ کے فتویٰ میں مندرجہ ذیل میں سے کون سے افراد پاک شمار کئے جاتے ہیں ؟

**(۱ ✓) یہودی** **(۲ ✓) عیسائی** (۳) ہندو (۴) بدھ مذہب کو ماننے والے

۲۶۔ آیت اللہ سیستانی ؒ کے نزدیک پارسی (زرتشت) بھی پاک ہیں ۔[ ✓ ]

۲۷۔ ایسا شخص جس کی طبیعت خدا کی راہ میں مال خرچ کرنے پر مائل نہ ہو یا عبادت کی طرف رغبت نہ ہو یا مستحب روزے اس سے نہ رکھے جائیں تو اس کے لئے امام جعفر صادقؑ نے کون سا متبادل عمل بتایا ہے ؟

**جواب : زیادہ سے زیادہ یہ ذکر پڑھے۔**

**سبحان اللہ والحمدللہ ولا الٰہ الا اللہ واللہ اکبر**



۲۸۔ پیر اور جمعرات کے دن روزہ رکھنے کی بہت تاکید ہے۔ [ ✓ ]

۲۹۔ شبِ قدر کی رات فقط جاگنے سے ہی تمام زندگی کے گناہ معاف ہو جاتے ہیں۔ [ ✓ ]

۳۰۔ وہ کونسا عمل ہے جو عام دنوں میں کیا جائے تو شبِ قدر کا ثواب دلواتا ہے ؟

(۱) سچ بولنا (۲) عمرہ انجام دینا **(۳ ✓) دو مومنین میں صلح کرانا**

۳۱۔ مندرجہ ذیل میں سے کون سے عالم دین تھے جنہیں جب کبھی کوئی علمی مسئلہ پیش آتا تھا وہ دو رکعت نماز پڑھتے تو وہ مسئلہ واضح ہو جاتا تھا ؟

(۱) ملاصدراؒ **(۲ ✓) بوعلی سیناؒ** (۳) شیخ صدوقؒ (۴) شیخ طوسیؒ

۳۲۔ وہ کونسا عمل ہے جس کو انجام دینے کے بعد روایت میں آیا ہے کہ کرنے والے کے دل سے حکمت کے چشمے پھوٹنے لگتے ہیں ؟

(۱) روزہ رکھنا (۲) صلۂ رحمی کرنا

(۳) زکوٰۃ دینا **(۴ ✓) ۴۰ چالیس دن تک اپنے اعمال کو اللہ کے لئے خالص کرنا ۔**

۳۳۔ مندرجہ ذیل میں سے کون سے مراجع کے فتویٰ میں نمازِ شب کا وقت نمازِ عشاء کے بعد ہی آجاتا ہے ؟

(۱) آقائے خامنہ ایؒ (۲) آقائے خوئیؒ

**(۳ ✓) آقائے سیستانیؒ** (۴) امام خمینیؒ

۳۴۔ کیا یہ صحیح ہے کہ آقائے سیستانیؒ کے فتویٰ میں سجدۂ سہو میں کوئی ذکر پڑھنا واجب نہیں ہے۔ [✓]

۳۵۔ مندرجہ ذیل میں سے کون سے مرجع ہیں جو عورت اور مرد کے درمیان نماز میں احتیاطِ واجب کے طور پر دس ہاتھ کے فاصلہ کے قائل ہیں جبکہ وہ دونوں ساتھ ساتھ کھڑے ہوں؟

(۱) آقائے خامنہ ایؒ (۲) آقائے خوئیؒ

**(✓۳) آقائے سیستانیؒ** (۴) امام خمینیؒ

۳۶۔ جنابِ ابودجانہ انصاریؒ مندرجہ ذیل میں سے کن معصومؑ کے صحابی تھے ؟

(۱) امام جعفر صادقؑ (۲) امام علی نقیؑ

**(✓۳) رسولؐ خدا** (۴) امام حسن عسکریؑ

سوال : Match کرتے ہوئے بائیں جانب کے نمبر بلاک میں درج کریں؟

| | | |
|---|---|---|
| ۱۔ حکومتِ اسلامی | ۴ | ۱۔ علامہ طبرسیؒ |
| ۲۔ تفسیر مجمع البیان | ۱ | ۲۔ علامہ محمد حسین طباطبائیؒ |
| ۳۔ تفسیر المیزان | ۲ | ۳۔ امام سجادؑ |
| ۴۔ مفاتیح الجنان | ۵ | ۴۔ امام خمینیؒ |
| ۵۔ صحیفہ کاملہ | ۳ | ۵۔ شیخ عباس قمیؒ |



## سوال : مندرجہ ذیل صحیح بیان پر (✓) اور غلط بیان پر (✗) کا نشان لگائیں ۔

۱۔ آئمہؑ میں سب سے کم عمری (۲۵ سال) میں امام محمد تقیؑ کی شہادت ہوئی۔ [✓]

۲۔ اُمّ الآئمہؑ حضرت فاطمہ زہراؑ کی کنیت ہے۔ [✓]

۳۔ حضرت سلمان فارسیؓ کا تعلق عراق سے تھا۔ [✗]

۴۔ روایات میں حضرت سلمان فارسیؓ کی عمر دوسو پچاس (۲۵۰) سال ذکر ہوئی ہے۔ [✓]

۵۔ حضرت سلمان فارسیؓ کا انتقال حضرت عثمان کے دورِ حکومت میں ہوا۔ [✓]

۶۔ حضرت سلمان فارسیؓ کی قبر مدائن میں ہے۔ [✓]

۷۔ امام جعفر صادقؑ کی والدۂ گرامی کا نام اُمِ فروہؑ تھا۔ [✓]

۸۔ امام موسیٰ کاظم علیہ السلام کی والدۂ گرامی کا نام حمیدہ خاتونؑ تھا۔ [✓]

۹۔ نہج البلاغہ میں حضرت علی علیہ السلام کے دوسو پینتالیس (۲۴۵) خطبے ہیں۔ [✓]

۱۰۔ عقیقہ بچے کی پیدائش کے ساتویں دن کرنا مستحب ہے۔ [✓]

۱۱۔ عقیقہ کرنا واجب ہے۔ [✗]

۱۲۔ اگر عقیقہ میں بال نہ منڈوائے جائیں تو عقیقہ دوبارہ کروانا ہوگا۔ [✗]

۱۳۔ اگر کوئی بوڑھا آدمی اپنا عقیقہ کروا رہا ہو، اس کو بھی بال منڈوانا لازمی ہے۔ [✗]

۱۴۔ عقیقہ میں جانور ذبح کرنے سے بہتر ہے کہ کسی غریب کو پیسے دے دیئے جائیں۔ [ ✗ ]

۱۵۔ جس کا عقیقہ ہو، وہ خود اپنے عقیقہ کا گوشت نہیں کھا سکتا ۔ [ ✓ ]

۱۶۔ قرآنِ حکیم میں ھُد ھُد نامی پرندے کا ذکر آیا ہے۔ [ ✓ ]

۱۷۔ کاظمین میں مندرجہ ذیل میں سے کون سے آئمہؑ کے روضے ہیں ؟

**✓(۱) امام موسیٰ کاظمؑ** **✓(۲) امام محمد تقیؑ**

(۳) امام علی نقیؑ (۴) امام حسن عسکریؑ

۱۸۔ کنیت ابوالحسن حضرت علیؑ کے علاوہ اور کس امامِ معصومؑ کو کی ہے؟

(۱) امام حسنؑ (۲) امام حسینؑ

(۳) امام محمد باقرؑ **✓(۴) امام علی رضاؑ**

۱۹۔ نہج البلاغہ کے نام سے مولا علیؑ کے کلام کو مندرجہ ذیل میں سے کس عالم نے جمع کیا تھا ؟

**✓(۱) سید رضیؒ** (۲) سید مرتضیٰؒ (۳) شیخ عباس قمیؒ (۴) شیخ حر عاملیؒ

۲۰۔ یہ حدیث کس معصوم سے مروی ہے کہ "اگر کسی شخص کے اعمال ستّر (۷۰) انبیاء کے اعمال جتنے بھی ہوں پھر بھی وہ انہیں کم سمجھے اس لئے کہ وہ دن یعنی "قیامت کا دن" بہت سخت ہوگا۔

**جواب : رسولؐ اللہ**



۲۱۔ یہ حدیث کس معصومؑ کی ہے "جو عمل میں کوتاہی کرتا ہے اُسے رنج و غم میں مبتلا کر دیا جاتا ہے"۔

**جواب : مولائے کائناتؑ ۔**

۲۲۔ عیدِ نوروز کے بارے میں جو باتیں صحیح ہیں، انہیں نشان زد کریں ۔

**✓(۱) یہ ایرانیوں کے سال کا پہلا دن ہے۔**

**✓(۲) اس دن خدا نے اپنے بندوں سے عہد لیا تھا۔**

(۳) اس دن مخصوص رنگ کی مٹھائی پر نیاز دلانا ضروری ہے ۔

**✓(۴) اس دن نماز، روزہ اور صدقہ کرنا چاہیئے ۔**

۲۳۔ جو اپنے غصے کو قابو میں رکھتا ہے خدا اس کے ساتھ کیا سلوک کرتا ہے ؟

**جواب : خدا اُس کے عیبوں کو چھپائے رکھتا ہے۔ (امام جعفر صادقؑ)**

۲۴۔ یہ قول کس معصومؑ کا ہے کہ "یہ تمہاری کیا حالت ہے کہ تھوڑی سی دنیا پا کر خوش ہو جاتے ہو اور آخرت کے زیادہ تر حصے سے محرومی تمہیں غمزدہ نہیں کرتی" ؟

**جواب : حضرت علی ابن ابی طالب علیہ السلام ۔**

۲۵۔ یہ بات کس عظیم شخصیت نے اپنے بیٹے سے کہی تھی کہ "اے بیٹے مرغ کو تم سے زیادہ سمجھدار نہیں ہونا چاہیئے کہ وہ تو سحر کو صبح سویرے اُٹھے اور استغفار کرے لیکن تم سوتے رہ جاؤ" ؟

**جواب : حکیم لقمانؑ ۔**

۲۶۔ امیر المومنینؑ نے کس روز کو روزِ عید قرار دیا ہے ؟

**(۱) جس دن مومن سے گناہ سرزد نہ ہو۔**

(۲) جس دن عمرہ انجام دیا جائے۔

(۳) جس دن خمس دیا جائے ۔

(۴) جس دن مومن ایک دوسرے سے ملاقات کریں۔

۲۷۔ یہ حدیث کس امامؑ سے منسوب ہے کہ ''اپنے آپ کو توبہ کی خوشبو سے معطّر کرو اس طرح تمہیں گناہوں کی بدبو رُسوا نہ کر سکے گی'' ؟

**جواب : حضرت علی علیہ السلام ۔**

۲۸۔ کیا یہ بات صحیح ہے کہ ''استغفار کرنے سے رزق میں اضافہ ہوتا ہے'' ؟

**جواب : جی ہاں۔ یہ مولا علیؑ کا قول ہے۔**

۲۹۔ جو اس دنیا میں مومنین کے عیب چھپائے گا قیامت میں خدا اس کے ساتھ کیا سلوک کرے گا ؟

**جواب : اُس کے عیبوں کی پردہ پوشی کرے گا ۔**

۳۰۔ جو اس دنیا میں مومنین کے عیب لوگوں کو بتائے گا قیامت میں خدا اس کے ساتھ کیا سلوک کرے گا ؟

**جواب : خدا اُس شخص کے عیب لوگوں کے سامنے ظاہر کرے گا ۔**



۳۱۔ جو شخص کسی دوسرے مومن کو کسی گناہ پر طعنہ دے جس سے وہ توبہ کر چکا ہو تو اس کے ساتھ خدا کیسا سلوک کرے گا ؟

**جواب : وہ اس وقت تک نہ مرے گا جب تک وہ خود اس گناہ کو انجام نہ دے لے ۔**

۳۲۔ جب شیطان نے خدا کی قسم کھا کر کہا کہ میں تیرے بندوں کو اس وقت تک گمراہ کرتا رہوں گا جب تک ان کی جان میں جان رہے گی تو اللہ نے کیا فرمایا ؟

**جواب : مجھے بھی اپنی عزت و جلال کی قسم ! میں بھی انہیں اس وقت تک بخشتا رہوں گا جب تک وہ استغفار کرتے رہیں گے ۔ (رسولؐ خدا)**

۳۳۔ مولا علیؑ نے دولت سے خوش ہونے اور غربت سے غم نہ کھانے کی کیوں تاکید کی ہے ؟

**جواب : مولا علیؑ فرماتے ہیں ! کیونکہ سونے کو آگ میں ڈال کر پرکھا جاتا ہے اور مومن کو بلاؤں کے ذریعہ آزمایا جاتا ہے ۔**

وَقُل رَّبِّ زِدْنِی عِلْمًا

حضورِ اکرم حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا

تم ہر قسم کے عالم کے پاس نہ بیٹھو۔




جو تمہیں پانچ چیزوں سے دُور رکھے اور پانچ چیزوں کی طرف بُلائے

- شکوک و شبہات سے نکال کر
  **یقین کی منزل تک پہنچائے**
- غرور و تکبر سے دُور کر کے
  **تواضع و انکساری کے قریب لائے۔**
- ریاکاری سے ہٹا کر
  **اخلاص (خلوص) کی طرف بُلائے۔**
- لوگوں کو بغض و عداوت رکھنے سے روکے اور
  **انکی خیر خواہی اور بھلائی کی جانب رغبت دلائے**
- دنیا کی محبت سے روکے اور
  **زُہد و تقویٰ کی طرف دعوت دے**



**حضورِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا:**

## بہترین یادگار

انسان اپنے بعد تین چیزیں بہترین یادگار کے طور پر چھوڑتا ہے۔

**نیک صالح فرزند،**

- جو اس کے لئے دُعائے خیر کرے۔

**صدقۂ جاریہ،**

- کہ جس کا ثواب اسے پہنچتا رہے۔

**عِلم:**

- جس پر اس کے بعد عمل ہوتا ہے،



**علم عظیم وارث ہے**

زیادہ بدبخت وہ ہے جو نادان جہالت پسند ہے




جس نے زندگی نیک علم کی طلب میں صرف نہیں کی
تو اُس کی زندگی ضائع ہوگئی
رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم


بہترین
علم
رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا
وہ ہے
جو تمہیں نیک بنائے

جس نے زندگی نیک علم کی طلب میں صرف نہیں کی
تو اُس کی زندگی ضائع ہوگئی
رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم